بیانات بھی ہو جاتے ہیں لیکن اگر جو کچھ کہا جائے اس کو آدمی دامن جھاڑ کے اٹھ جائے تو ایسی تقریروں اور ایسے جلسوں کا کیا فائدہ کم از کم کچھ تو اپنے اندر تبدیلی لانے کا ارادہ کر کے بیٹھیں اور ارادہ کر کے اٹھیں،قرآن کریم جب سرکار دو عالم ﷺ کو فرما رہا ہے فاذا قرأناه فاتبع قرانه کہ آپ کی دنیا میں تشریف آوری کے بنیادی مقاصد میں سے یہ بھی ہے کہ آپ قرآن کریم کی تلاوت کریں،تو ہر مسلمان کا فرض بنتا ہے کہ قرآن کریم کی تلاوت کرے مجھے تو بڑا ڈر لگتا ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ سورہ فرقان کے اندر اللہ تبارک وتعالیٰ نے ایک عجیب بات فرمائی ہے کہ وقال الرسول یا رب ان قومی اتخذوا هذا القران مهجورا اس وقت سے ڈرو کہ رسول آکر یہ شکایت کرے کہ اے پروردگار میری اس قوم نے تو قرآن کو چھوڑ دیا تھا۔

اگر چہ وہ ذات شفیع المذنبین ہے جس کی شفاعت ہمارا آخری سہارا ہے اگر وہ بھی جا کر اللہ تعالیٰ سے ہماری شکایت کرے کہ اس نے قرآن کو چھوڑ دیا تھا تو بتاؤ ہمیں کہاں پناہ ملے گی؟ اس لئے ہر مسلمان یہ ارادہ کرے کہ اس کا کوئی دن قرآن کریم کی تلاوت سے خالی نہیں جائے گا صبح کو جب تک قرآن کریم کی تلاوت نہ کرلیں اس وقت تک کسی اور کام میں نہیں لگیں گے۔

## قرآن کریم کی منزلیں

قرآن کریم میں جو منزلیں بنی ہوئی ہیں کسی زمانے میں ایک ہفتہ میں قرآن کریم ختم کرنے کا عام معمول تھا روزانہ ایک منزل،یہ منزل ہفتہ میں قرآن ختم کرنے کیلئے ہے پھر بعد میں لوگوں کے قوی کمزور ہوگئے تو منزل نہ رہی پارے ہوگئے لہٰذا مسلمان کو چاہئے کہ ایک پارہ روزانہ پڑھ لے لیکن کسی کو اتنا موقعہ بھی نہ ہو تو آدھا پارہ کرلے،پاؤ پارہ کرلے،لیکن یہ عزم کر کے اٹھیں کہ اب ان شاء اللہ کوئی دن قرآن کریم کی تلاوت سے خالی نہیں جائے گا۔

## حروف کی درست ادائیگی

پھر تلاوت بھی ایسی جیسا کہ قرآن کہہ رہا ہے فاذا قرأنه فاتبع قرانه اس طرح پڑھنا جیسا کہ وہ نازل ہوا،اب یہ ہے کہ بہت سے لوگ ہمارے ہاں ناظرہ پڑھتے ہیں مگر غلط، صحیح حروف طریقے سے ادا نہیں کرتے مجہول پڑھ رہے ہیں یا حروف کی ادائیگی کا طریقہ صحیح نہیں

ہے سین کو صاد پڑھ دیا صاد کو ثاء پڑھ دیا، ذرہ سے غلط طریقے سے حروف ادا کرنے سے معنی بدل جاتے ہیں تو اس کو سیکھنا چاہئے یہ کوئی بہت لمبا چوڑا کام نہیں بلکہ جتنا ضروری ہے اتنا مشکل نہیں ہے جیسے میں نے عرض کیا کہ انتیس حروف ہیں اگر ہر روز آدمی ایک حرف کو صحیح ادا کرنے کی مشق کرے تو انتیس دن میں جو ضروری کام ہے وہ پورا ہو جائیگا اگر ایک حرف پر دو دن بھی لگا دے تو دو مہینوں میں پورا ہو گا لیکن چونکہ توجہ نہیں، دھیان نہیں اس واسطے غلط قرآن کریم پڑھا جا رہا ہے، تو میرے بھائیو اور دوستو! کم از کم یہ پیغام لے کر ہم یہاں سے چلے جائیں کہ قرآن کریم روزانہ پڑھیں گے اور ٹھیک پڑھنے کی کوشش کریں گے۔

## قرآن کی معتبر تفسیر

پھر آخر میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے فرمایا ثم ان علینا بیانہ پڑھانا بھی ہماری ذمہ داری، حفظ کرانا بھی ہماری ذمہ داری اور پھر اس کی تشریح بھی ہماری ذمہ داری، کیا معنی؟ یہ نہیں کہ قرآن کریم کا جس کے جو جی میں آئے کہے کہ میں تو قرآن صحیح سمجھتا ہوں، آج کل یہ عجیب فیشن چل پڑا ہے ایک سے ایک بڑا مجتہد پیدا ہو رہا ہے اور ایک سے ایک بڑا قرآن کریم کی تفسیر کرنے والا پیدا ہو رہا ہے اور بسا اوقات تو عربی بھی نہیں آتی ترجمہ پڑھ کے کہہ دیتا ہے کہ ہم نے ترجمہ پڑھ لیا جی یہ جو مولوی ملاں چودہ سو سال سے کہتے چلے آرہے ہیں سب بے کار ہے، سب لغو ہے انہوں نے نہیں سمجھا میں سمجھتا ہوں ایسے دعویدار بہت پیدا ہوئے، ارے بھائی! اگر قرآن صرف ترجموں سے سمجھ میں آجاتا یا صرف الفاظ کے معنی سمجھ لینے سے حاصل ہو جاتا تو یہ اللہ تبارک وتعالیٰ کیا فرما رہے ہیں کہ ثم ان علینا بیانہ کیا حضور اقدس ﷺ ترجمہ نہیں سمجھتے تھے کیا قرآن کے الفاظ کے معنی آپ ﷺ کو معلوم نہیں تھے بلسان عربی مبین واضح عربی زبان میں نازل ہوا جس کے معنی حضور اقدس ﷺ سے زیادہ کون جانتا تھا پھر یہ کیوں فرمایا جا رہا ہے کہ ان علینا بیانہ ہمارے اوپر ہے ذمہ داری کہ اس کی تشریح کریں تو معلوم ہوا کہ صرف الفاظ کے معنی سمجھ لینے سے قرآن مجید کی تشریح نہیں ہوتی تشریح وہی ہے جو اللہ تبارک وتعالیٰ نے سرکار دو عالم ﷺ پر وحی کے ذریعے نازل فرمائی۔

## تفسیر قرآن اور وحی غیر متلو

اور یہی آیت بتا رہی ہے کہ وحی کی ایک قسم وحی غیر متلو بھی ہوتی ہے قرآن کے علاوہ بھی وحی ہے، کیوں؟ جب اللہ تعالیٰ فرما رہے ہیں کہ ہم اس کی تشریح کریں گے تشریح کس کی کریں گے؟ جو وحی نازل ہوئی اس کی تشریح کریں گے تو تشریح کہاں سے کریں گے؟ فرما رہے ہیں کہ وہ تشریح جو ہوگی وہ قرآن کے علاوہ کوئی اور چیز ہوگی اور وہ وحی غیر متلو اللہ تبارک وتعالیٰ ہی کی طرف سے نازل شدہ ہوگی تو اللہ تبارک وتعالیٰ نے یہ اپنی ذمہ داری جو لی وہ کس لئے لی؟ اگر قرآن کریم کے محض معنی سمجھنے سے اس کے تمام احکام واضح ہو جاتے پھر یہ کیوں فرمایا یعلمهم الکتٰب والحکمة آپ ﷺ نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو سکھایا حالانکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے ہر شخص عربی زبان سے خوب واقف تھا فصیح وبلیغ لوگ تھے عربی زبان کے شاعر تھے لیکن ان کو بھی سرکار دو عالم ﷺ قرآن کریم با قاعدہ پڑھا رہے ہیں۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے سرکار دو عالم ﷺ سے سورۃ بقرہ آٹھ سال میں پڑھی اور کس طرح پڑھی؟ فتعلمنا العلم والعمل والقرآن جمیعا اس کا مطلب کیا ہے یہ بھی سیکھا اس پر عمل کرنے کا طریقہ کیا ہے یہ بھی سیکھا اس کو پڑھنے کا طریقہ کیا ہے یہ بھی سیکھا آج کے مجتہدین کہتے ہیں کہ ہمیں کوئی ضرورت نہیں ہم تو چشمہ لگائیں گے اور ترجمہ دیکھیں گے ترجمہ دیکھ کے جو ہماری سمجھ میں آیا وہ تشریح کر دیں گے العیاذ باللہ جس کام کی ذمہ داری اللہ تعالیٰ نے لی جو حضور ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو سکھایا اور صحابہ کرام نے پھر ساری امت کو سکھایا وہ محض اپنی ذاتی عقل اور سمجھ سے اس کو تبدیل کرنا چاہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ چودہ سو سال سے جو علماء تفسیر کرتے آرہے ہیں یہ غلط ہے اور ہم جو کہتے ہیں وہ صحیح ہے العیاذ باللہ العلی العظیم۔

## ہر آسمانی کتاب رسول کے ساتھ نازل ہوئی

ارے! اللہ تبارک وتعالیٰ کی سنت یہ ہے کہ وہ کبھی کوئی کتاب بغیر رسول کے نہیں بھیجتے حالانکہ اگر اللہ تبارک وتعالیٰ چاہتے تو بڑی شاندار مجلد کتاب ہر ایک انسان کے پاس آجاتی ہر ایک صبح کو بیدار ہوتا تو سرہانے رکھی ہوئی ملتی اور آسمان سے آواز آجاتی کہ یہ ہماری کتاب ہے

اس پر عمل کرو لیکن اللہ تبارک وتعالیٰ نے کبھی ایسا نہیں کیا ایک رسول ساتھ بھیجا ایک پیغمبر ساتھ بھیجا اور اس لئے بھیجا تا کہ وہ اس کتاب کی تعلیم دے اس کے اوپر عمل کرنے کا طریقہ بتائے اور اس کو سکھائے کہ کس طرح عمل کیا جاتا ہے انسان کیلئے تنہا کتاب کبھی کافی نہیں ہوسکتی۔ ؎

نہ کتابوں سے نہ کالج سے نہ زر سے پیدا　　　دین ہوتا ہے بزرگوں کی نظر سے پیدا
کورس تو لفظ ہی سکھاتے ہیں　　　آدمی ہی آدمی بناتے ہیں

تو اس واسطے ایسی مثالیں ہیں کہ پیغمبر آئے اور کتاب نہیں آئی یعنی اللہ تعالیٰ نے پیغمبر تو بھیجے لیکن کوئی نئی کتاب نہیں بھیجی اور ایسی ایک مثال نہیں ہے کہ کتاب آئی ہو اور پیغمبر نہ آیا ہو، کیوں؟ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ سے زیادہ انسان کی نفسیات کو کون جانتا ہے کہ اس کیلئے تنہا کتاب کافی نہیں ہوا کرتی جب تک کہ کوئی معلم نہ ہو، مربی نہ ہو، سکھانے والا نہ ہو، کسی بھی دنیا کے علم وفن کو آدمی کتاب سے نہیں سیکھا کرتا کوئی ڈاکٹری کی کتابیں پڑھ کے کہہ دے کہ میں ڈاکٹر بن گیا تو قبرستان ہی آباد کرے گا اور کوئی خدمت انجام نہیں دے گا اسی طرح کوئی یہ شخص چاہے کہ انجینئرنگ کی کتابیں پڑھ کر میں انجینئر بن جاؤں یہ نہیں ہوسکتا بلکہ کھانا پکانے تک کی ترکیبیں بھی اگر کتاب میں دیکھ کر کوئی کھانا پکانا چاہے گا تو پتا نہیں کیا ملغوبہ تیار کرے گا جب تک کسی ماہر پکانے والے کی صحبت میں رہ کر اس سے نہ سیکھا ہو۔

تو پیغمبران عالی مقام درحقیقت اس لئے تشریف لاتے ہیں تا کہ اللہ تعالیٰ کی کتاب کو صحیح طریقہ سے سمجھائیں اور اس پر عمل کرنے کا صحیح طریقہ بتائیں لہٰذا دین کی صحیح تشریحات وسمجھ سرکار دوعالم ﷺ کی ان تشریحات کے بغیر نہیں ہوسکتیں جو آپ ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو سکھائیں صحابہ کرام نے بعد کے بزرگوں کو سکھائیں اور اس وقت سے لیکر آج تک یہ سلسلہ اسی طرح متوارث چلا آرہا ہے جو شخص اس متوارث سلسلے میں سے ہٹ کے کھڑا ہو کے دعویٰ کرنا شروع کردے تو وہ درحقیقت دین کی حقیقت کو ہی نہیں سمجھتا لہٰذا کبھی ایسے لوگوں کے دھوکے میں نہ آنا اور اپنے آپ کو انہی متوارث علم رکھنے والے علماء سے وابستہ رکھنا ضروری ہے جنہوں نے قرآن کریم کے پڑھنے کا صحیح طریقہ اور اس کی صحیح تشریح جو سرکار دوعالم ﷺ سے

امت کو پہنچی اس کو ہم تک پہنچایا۔اور اگر ادھر ادھر جاؤ گے تو فتفرق بکم السبیل کہ اللہ کے راستے سے پتا نہیں کوئی کہاں بھٹکا کے لے جائے گا جیسا کہ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں لن یصلح اخرھذہ الامۃ الا بما صلحت اولھا اس امت کے آخری لوگ بھی اسی طرح ٹھیک ہوں گے جیسا کہ پہلے لوگ ٹھیک ہوئے جو طریقہ ان کا تھا اس طریقہ پر جن اہل علم کو آپ دیکھ رہے ہیں انہی کے ساتھ اپنے آپ کو وابستہ رکھیں اور ان سے ہٹ کر جو لوگ طرح طرح کی دعوتیں دے رہے ہیں ان کے دھوکے میں نہ آئیں اللہ تبارک وتعالیٰ اپنی رحمت سے ہر قسم کی گمراہی سے محفوظ رکھیں آمین۔

## دینی مدارس کی اہمیت

اور بھائی یہ مدارس جو ہیں یہ چونکہ اسی مقصد کیلئے قائم ہوئے ہیں لہٰذا ان کے اندر ضرورت ہے کہ اپنے بچوں کو اپنی اولاد کو ان کی خدمات سے فائدہ اٹھانے کا موقع فراہم کیا جائے جب تک کہ بچہ قرآن کریم صحیح طریقہ پر نہ پڑھ لے اس وقت تک اس کو کسی اور کام میں نہ لگایا جائے اور خود بھی قرآن کریم کی تلاوت کی پابندی کریں اور اپنی اولاد میں سے کچھ کو پورا علم دین حاصل کرنے کیلئے فارغ کیا جائے اور اگر کسی سے یہ کام نہ ہو پایا ہو تو ان دینی مدارس سے کسی بھی حیثیت سے تعاون جو ہے وہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمت سے اس عظیم کام میں حصہ لینے کی برکات لے کر آئے گا، جس طرح بھی کوئی آدمی تعاون کرے دامے، درہمے، قدمے، سخنے، مالی تعاون ہو، جسمانی تعاون ہو جس کا جو تعاون ہوگا اس کے ذریعے جو اللہ تبارک وتعالیٰ علماء پیدا کریں تو ان شاء اللہ تعالیٰ ان کے علم کی برکات میں ان تعاون کرنے والوں کا بھی حصہ ہوگا اور یہ ان کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے فضل وکرم اور اپنی رحمت سے ہمیں ان اداروں کی صحیح قدر پہچاننے کی توفیق عطا فرمائیں اور ان سے صحیح فائدہ اٹھانے کی توفیق عطا فرمائیں۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔

حضرت مولانا مفتی عبدالقدوس ترمذی مدظلہم

ع گاہے گاہے باز خواں ایں قصہ پارینہ را

# سرزمین ہند میں چند روز (قسط ۲)

دارالعلوم دیوبند کے صد سالہ اجتماع منعقدہ ۱۴۰۰ھ میں شرکت اور تھانہ بھون، جلال آباد، نانوتہ کلیا دگار سفر

جیسا کہ پہلے عرض کیا کہ اس سفر میں تھانہ بھون کی حاضری ہمارا ایک بڑا مقصد تھا لیکن قانونی دشواریوں کی بناء پر اس کا پورا ہونا مشکل نظر آ رہا تھا تاہم جب معلوم ہوا کہ وہاں کی حاضری بغیر کسی دشواری کے ممکن ہے تو بہت خوشی ہوئی، یہاں یہ عرض کرنا بھی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حکیم الامۃ مجدد ملۃ قدس سرہ کی ذات گرامی کسی رسمی تعارف سے بالاتر ہے میں نے اپنے بچپن ہی سے آپ کا مبارک نام سنا اور اسی وقت سے ہی اپنے دل میں آپ سے بیحد محبت وعقیدت محسوس ہوتی ہے۔

حضرت والد صاحب مدظلہم نے بچپن میں ہی خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون کے مدرسہ امدادالعلوم میں قرآن پاک حفظ کیا اور حکیم الامت حضرت تھانوی نوراللہ مرقدہ کی زیارت سے مشرف ہونے کی سعادت حاصل کی اور جس وقت علم ومعرفت کا یہ عظیم آفتاب غروب ہوا اس وقت حضرت والد صاحب کی عمر مبارک اکیس سال تھی حضرت حکیم الامت تھانوی نوراللہ مرقدہ نے وفات سے دو ماہ قبل جمادی الاولیٰ ۱۳۶۲ھ میں حضرت والد صاحب مدظلہم کا نکاح بھی علالت کے باوجود خود ہی پڑھایا تھا۔

حضرت جد امجد حضرت مفتی عبدالکریم صاحب گمتھلوی رحمہ اللہ حضرت اقدس تھانوی کے خاص صحبت یافتہ اور نہایت معتمد اصحاب اور متعلقین میں سے تھے آپ نے خانقاہ امدادیہ میں عرصہ دراز تک حضرت حکیم الامت کی زیر نگرانی فتاویٰ کا کام کیا اور حضرت تھانوی نے آپ کے تحریر کردہ فتاویٰ کا نام ''تتمہ امداد الاحکام'' تجویز فرمایا، فتاویٰ کا یہ ذخیرہ مجلس خیر میں کراچی ۱۴ میں مخطوطہ کی شکل میں موجود ہے۔

غرضیکہ ہمارے گھرانہ کو شروع سے ہی حضرت حکیم الامت تھانوی رحمہ اللہ کی ذات بابرکات سے خاص قلبی تعلق اور انس ہے اور اسی تعلق ومودت کو اپنے لئے باعث سعادت اور

ذریعہ نجات تصور کرتے ہیں تھانہ بھون جانے کی تمنا بھی اسی لئے میرے سینہ میں ہمیشہ سے تھی اللہ تعالیٰ نے ہماری اس آرزو کو پورا فرمانا تھا اور ہمارے مقدر میں وہاں حاضر ہونا لکھا ہوا تھا اس لئے ہم صبح نماز فجر کے بعد اس مبارک سفر کیلئے روانہ ہوئے۔

## خانقاہ امدادیہ اشرفیہ تھانہ بھون میں حاضری

مورخہ ۶/ جمادی الاولی ۱۴۰۰ھ ۲۴/ مارچ ۱۹۸۰ء بروز پیر

اس روز کے قلبی تاثرات کو قلم بند کرنا مجھے نہایت مشکل لگ رہا ہے برسوں کی تمنا اور آرزو کا پورا ہونا بھی اللہ جل شانہ کا ہی فضل وکرم اور خصوصی انعام تھا جس کیفیت سے یہ سفر ہوا قلم اس کی تصویر کشی سے عاجز اور قاصر ہے اور نہ ہی الفاظ میں طاقت کہ وہ اس موڑ پر مجھ جیسے شکستہ قلم کی امداد کر سکے۔

تھانہ بھون کی طرف میری زندگی کا یہ پہلا سفر اور نہایت ہی اہم سفر تھا اور کئی وجہ سے اس نے اس راقم کی زندگی پر گہرے اثرات مرتب کئے ہیں جس کو تحریر ہذا کے لکھتے وقت بھی میں محسوس کر رہا ہوں، بہر حال آمدم برسر مطلب، صبح کو فجر کی نماز پڑھ کر ناشتہ کے بعد ہم صاحب مکان جناب حافظ وزیر علی صاحب کی معیت میں تھانہ بھون صانها الله تعالى الى يوم القيامة عن الشرور والفتن کیلئے روانہ ہوئے جوں جوں راستہ طے ہوتا جاتا تھا دل کی کیفیت دگر گوں ہوتی جاتی تھی راستہ میں نانوتہ بھی آیا اور پھر جلال آباد کے مدرسہ مفتاح العلوم اور مسجد کے مینار بھی نظر آئے لیکن ہم نے تھانہ بھون کا سفر جاری رکھا، خدا خدا کر کے تھانہ بھون کا اڈا بھی آ گیا جس کا برسوں سے انتظار تھا سب سے پہلے ہم مدرسہ اشرفیہ میں پہونچے اس کے مہتمم جناب حضرت مولانا حامد حسن صاحب مدظلہم حضرت حکیم الامت تھانوی نوراللہ مرقدہ کے خلفاء میں سے ہیں لیکن چونکہ وہ مدرسہ میں موجود نہ تھے اس لئے ان سے ملاقات نہ ہوسکی پھر اس قصبہ کی جامع مسجد میں وضو کر کے دو نفل پڑھے اس مسجد میں حکیم الامت حضرت تھانوی نوراللہ مرقدہ نے بہت وعظ فرمائے ہیں جن سے ایک مخلوق اب تک برابر سیراب ہو رہی ہے وہاں سے دکان معرفت خانقاہ امدادیہ اشرفیہ کی راہ لی اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مجھ جیسے ناکارہ کو بھی حضرت

والد ماجد مدظلہ العالی کی ذات اقدس کے صدقے اس بابرکت اور مقدس زمین پر قدم رکھنے کا موقع مل گیا فللہ الحمد ولہ الشکر ۔میری زندگی کا یہ عظیم اور خوشگوار وقت تھا اس وقت دل میں طرح طرح کے خیالات کروٹیں لے رہے تھے اس خوشی ومسرت کے ساتھ حسرت بھرے جذبات بھی شامل تھے اس طرح قلب مذبذب برسوں پہلے کے حالات کا مطالعہ کر رہا تھا۔

خانقاہ امدادیہ اشرفیہ میں داخل ہوئے اور وہاں بنی ہوئی جگہ پر جوتے رکھے اور حوض کی طرف کو ہوتے ہوئے خانقاہ کی مسجد میں دو رکعت نفل پڑھے پھر سہ دری کو وہیں سے دیکھا اور باہر نکل کر شیخ الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ تعالیٰ کی سہ دری میں گئے اور حضرت حکیم الامت تھانوی کی نشست گاہ کی حضرت والد صاحب مدظلہ نے نشاندہی فرمائی۔

سہ دری میں حضرت حکیم الامۃ کا نظام الاوقات بھی آویزاں ہے جو حضرت کی حیات میں سہ دری کے باہر ہوتا تھا ع جائے استاد خالیست والا منظر تھا کتب خانہ بند تھا مگر الماریوں سے اندر کی کتابیں نظر آ رہی تھیں یہی وہ کتب خانہ ہے جہاں پر شیخ الاسلام حضرت مولانا ظفر احمد صاحب تھانوی نے بیٹھ کر بیس سال احناف کی تائید میں حدیث کی مایہ ناز کتاب اعلاء السنن بیس جلدوں میں تحریر فرمائی اور حضرت امام اعظم ابوحنیفہ کی روح کو خوش فرما دیا حضرت جد امجد مولانا مفتی عبدالکریم گمتھلوی رحمہ اللہ حضرت مولانا حبیب احمد کیرانوی رحمہ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی رحمہ اللہ نے عرصہ دراز تک اسی جگہ پر بیٹھ کر تالیف وتصنیف اور فتویٰ کا بہترین اور بے مثال علمی کارنامہ انجام دیا حق تعالیٰ کے فضل وکرم سے جس کا فیض قیامت تک جاری رہے گا۔

خانقاہ امدادیہ کے زمانہ میں حضرت علامہ مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی نور اللہ مرقدہ نے جو فتاویٰ تحریر فرمائے تھے حکیم الامت حضرت تھانوی نے ان کا نام ''امداد الاحکام'' اور حضرت جد امجد کے تحریر فرمودہ فتاویٰ کا نام ''تتمہ امداد الاحکام'' تجویز فرمایا تھا[1] افسوس کہ آج یہ علمی مرکز خالی نظر آ رہا تھا سہ دری بھی خالی تھی اور کتب خانہ بھی مقفل تھا غرضیکہ ایک سکوت کا عالم طاری تھا حضرت والد صاحب مدظلہ کو اس کا ازحد افسوس تھا اور ان کیلئے اس منظر کا مشاہدہ ناقابل برداشت

(۱) فتاویٰ کا یہ عظیم مجموعہ اب ''امداد الاحکام'' کے نام سے چار جلدوں میں مکتبہ دارالعلوم کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔

تھا کیونکہ انہوں نے اس جگہ کو کبھی موسم بہار کی حالت میں دیکھا تھا جس وقت حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ تعالی کی خدمت اقدس میں ہر خطہ سے لوگ استفادہ کیلئے امڈ کر آ رہے تھے اور حضرت رحمہ اللہ انکو اپنے عالی قدر فیوضات سے نواز رہے تھے اور کتب خانہ میں حضرات علماء کرام تصنیفی تالیفی اور فتوی نویسی کے کام میں مشغول تھے اور خانقاہ امداد یہ مرجع خلائق تھی اور اب گویا موسم خزان کا عالم تھا اسے دیکھ کر دل میں ایک عجیب کیفیت اور حسرت تھی بس گویا خانقاہ کا یہ منظر اس ناچیز کی ناقص نظر میں ''چونکہ گل رفت وگلستان شد خراب'' کا مصداق تھا مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی قدس سرہ المتوفی ۱۳۹۶ھ نے حضرت کی وفات کے بعد خانقاہ کی سہ دری میں آپکی نشست گاہ کو خالی دیکھ کر بڑی حسرت سے اپنی کیفیت کو ان اشعار میں بیان فرمایا تھا:

کبھی یہ جگہ منزل اولیاء تھی — فرشتوں کی محفل تھی بزم ہدیٰ تھی
یہ مسکن تھی اک دن حکیم امم کا — ہوا اس کی ہر ایک مرض کی دوا تھی
یہ چھوٹی سی بستی یہ چھوٹی سی مسجد — یہ چھوٹی سی مجلس خدا جانے کیا تھی
منور ہوا جس سے عالم دوبارہ — مجدد کی مجلس تھی نور خدا تھی

دل سے دعا ہے کہ خدا تعالی پھر کوئی ایسا آدمی پیدا فرما دیں جو خانقاہ کو اسی طرح آباد کرے جیسا کہ حضرت شیخ الطائفہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ تعالی کے بعد حضرت حکیم الامت نور اللہ مرقدہ نے اس کو آباد فرمایا اور ہزاروں بلکہ لاکھوں انسانوں کو جو ہدایت کے راستہ سے دور تھے اپنے علمی مواعظ اور بے مثال تصانیف اور فتاوئی کے ذریعہ صراط مستقیم پر ڈال دیا فجزاهم الله تعالى عنا وعن سائر المسلمين خيرا الجزاء في الدارين اللهم ارفع درجاتهم في اعلى عليين آمين ثم آمين۔

اس کے بعد ہم سہ دری میں ہوتے ہوئے زینہ سے اوپر کی منزل پر چڑھے اور طالبین وذاکرین سے جو کمرے بھرے رہتے تھے ان کو دیکھا کہ تمام خالی تھے، الله اكبر، كل من عليها فان۔ ع اللہ بس باقی ہوس ع رہے نام اللہ کا۔

اس منزل پر وہ کمرہ بھی کھلا ہوا تھا جس میں جد امجد حضرت مفتی عبدالکریم گمتھلوی رحمہ اللہ قیام فرمایا کرتے تھے حضرت حکیم الامت تھانوی قدس سرہ کا وہ کمرہ جس میں آپ تصنیف کا کام فرمایا کرتے تھے مقفل تھا ہم نے پاس جا کر باہر سے دیکھا اندر کچھ کتابیں رکھی تھیں، یہی وہ بابرکت مقام تھا جس سے سینکڑوں کتابیں نکل کر عالم کے گوشہ گوشہ میں پہونچیں اور پوری دنیا کو انہوں نے علم وعمل کے انوار سے منور کردیا، اللہ اکبر کبیرا و الحمد للہ حمدا کثیرا۔

حضرت مولانا نجم الحسن صاحب تھانوی جو حضرت مولانا ظہور الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے ہیں ان سے ملاقات ہوئی اور خانقاہ کے دوسرے کمروں کی بھی زیارت کی پھر حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر انوار پر فاتحہ خوانی کیلئے روانہ ہوئے حضرت کا مزار مبارک حضرت ہی کے وقف کردہ زمین میں ہے حضرت نے یہ جگہ خرید کر خانقاہ امدادیہ کے طالبین وذاکرین جو یہاں فوت ہو جائیں اور اپنے خاندان کیلئے وقف کردی تھی اور اس کا تاریخی نام ''قبرستان عشق بازاں'' ہے جس سے ۱۳۴۴ھ کا سن برآمد ہوتا ہے حضرت مولانا ظفر احمد صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس جگہ کے متعلق ایک مدحیہ تاریخی قصیدہ عربی میں بھی تحریر فرمایا تھا جو اس وقت ماہنامہ النور بابت ماہ شوال المکرم ۱۳۴۴ھ میں طبع ہوگیا تھا اس میں سے ایک تاریخی شعر یہاں نقل کر رہا ہوں جو یہ ہے:

ان یسئلوک این ربا حین طیبۃ قل اشرف المقابر نجم منور

۱۳۴۴ھ

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد آپ کی قبر شریف کیلئے اس جگہ کا انتخاب حضرت مولانا شبیر علی صاحب تھانوی رحمہ اللہ اور حضرت جد امجد مولانا مفتی عبدالکریم گمتھلوی رحمہ اللہ نے فرمایا تھا ''خاتمۃ السوانح'' میں حضرت خواجہ عزیز الحسن صاحب مجذوب رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ ''یہ جگہ واقعی مناسب تھی جس نے دیکھا اس کو پسند کیا''۔

اس وقف کردہ مبارک خطہ میں سب سے پہلی قبر حضرت مولانا شاہ لطف رسول صاحب خلیفہ حضرت حکیم الامت تھانوی رحمہ اللہ کی بنی، ہم نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے مزار شریف پر

پہنچ کر فاتحہ خوانی کی اس وقت دل میں نا قابل بیان کیفیت تھی اللہ اکبر ایک شیخ کامل اور رہبر امت کو آج ہم منوں مٹی کے نیچے دیکھ رہے ہیں جس ذات بابرکت کے پاکیزہ ملفوظات ،مواعظ اور رسائل وکتب سے ہزاروں عوام وخواص استفادہ کرتے تھے آج وہ عظیم المرتبت ہستی بالکل خاموش ہے۔

و کاد القلب ان ینشق لما ٭ رئیتك فی التراب لك المقیل

(علامہ ظفر احمد تھانوی)

اللّٰھم ارفع درجا تہ فی اعلی علیین آمین۔

احقر اگر چہ ہر لحاظ سے کورا ہے لیکن یہ حقیقت ہے کہ میں نے اب تک بڑے بڑے علماء وصلحاء کی قبور کی زیارت کی ہے مگر جیسے حضرت حکیم الامت کی قبر مبارک پر حاضری دے کر مجھ کو سکون ملا ایسا سکون کسی اور ولی کی قبر پر نہیں نصیب ہوا۔اللہ تعالی ان کے پاک مزار کو اپنے انوار سے بھر دیں اوران کو جنت الفردوس میں اعلیٰ جگہ پر مقام عطا فرمائیں اور ہمیں انکی کتب مواعظ ملفوظات سے استفادہ کرنے کی توفیق عنایت فرمائیں ،آمین ۔

حضرت کے مزار کے ساتھ ہی دوسری قبر بڑی پیرانی صاحبہ رحمۃ اللہ علیہا کی ہے ،حضرت کے بھائی منشی محمد مظہر صاحب اور جناب مولانا ظہور الحسن صاحب رحمہم اللہ کی قبریں اسی قبرستان میں حضرت کے مزار مبارک کے پاس ہیں ان پر بھی ہم نے فاتحہ خوانی کی ۔یہ قبرستان بڑا مبارک ہے اور باغ کی شکل میں ہے اس خطہ کی اس سے بڑھ کر کیا قدر ومنزلت ہوگی کہ اس میں حکیم الامۃ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ جیسی نادر روزگار ہستی کی قبر شریف موجود ہے ۔

وہاں سے رخصت ہوکر ہم نے حضرت حافظ ضامن شہید رحمہ اللہ جو حضرت میاں جی نور محمد صاحب جھنجھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے خلفاء میں سے تھے اور ۱۸۵۷ء کے معرکہ میں شہید ہوئے کے مزار پر فاتحہ خوانی کی اور وہاں سے حضرت شیخ محمد صاحب تھانوی المتوفی ۱۲۹۶ھ (یہ بزرگ بھی حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پیر بھائی حضرت اقدس شاہ اسحاق دہلوی رحمہ اللہ کے شاگرد ہیں نسائی شریف پر آپ کا حاشیہ بھی ہے ) کے مزار پر حاضری ہوئی پھر ہم نے حضرت شاہ ولایت رحمہ اللہ جو حضرت بختیار کاکی رحمہ اللہ کے خلفاء میں سے تھے کے مزار پر انوار پر حاضر ہوکر

فاتحہ خوانی کی اور وہاں سے دوبارہ خانقاہ آئے حضرت رحمہ اللہ کے دونوں مکان اور جس مکان میں حضرت والد صاحب مدظلہ العالی اور احقر کے جدامجد رہا کرتے تھے وہ بھی دیکھے۔

خانقاہ میں دوبارہ آکر اس کا نقشہ بھی وہاں سے لیا اور جناب مولانا مولوی نجم الحسن صاحب نے حضرت والد صاحب مدظلہ سے پتہ بھی لکھوایا اور پھر الوداعی نظروں سے خانقاہ کو دیکھتے ہوئے صد حسرتوں سے با دل ناخواستہ واپس ہوئے گو اس ناکارہ ظلوم وجہول نے حکیم الامت حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہ کی زیارت نہیں کی مگر آپ کی جگہ، مسکن وطن، نشست گاہ ان تمام چیزوں کو دیکھنے کا شرف حاصل ہوا اور ع جائے بزرگاں بجائے بزرگاں والی مشہور مثال کو پڑھ کر اپنے دل کو تسلی دی اور پھر سب سے بڑھ کر یہ کہ حضرت کے مزار مبارک پر حاضری نصیب ہوگئی اور میرے لئے یہ بھی انعام خداوندی سے کم نہیں اس لئے یہ عبد ضعیف اس پاک ذات کا شکر ادا نہیں کرسکتا اس پر صرف یہ کہا جاسکتا ہے۔ ع شکر نعمتہائے تو چندانکہ نعمتہائے تو

خانقاہ امدادیہ اشرفیہ تھانہ بھون شیخ الطائفہ حضرت حاجی امداداللہ صاحب مہاجر مکی رحمہ اللہ المتوفی ۱۳۱۷ھ کے زمانہ حیات میں بہت آباد تھی حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی، حضرت قطب الارشاد مولانا رشید احمد گنگوہی، عارف باللہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہم جیسے مایہ ناز اکابرین راہنماء ملت بلند پایہ ہستیاں حضرت اقدس حاجی صاحب نور اللہ مرقدہ کی خدمت میں حاضر ہو کر اس خانقاہ کو رونق بخشتی تھیں حضرت حاجی صاحب کے پیر بھائی حضرت حافظ ضامن شہید اور حضرت شیخ محمد صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہما بھی اسی خانقاہ میں تشریف فرما ہوتے تھے خانقاہ میں حضرت حافظ کا حجرہ بھی ہے مگر حضرت حاجی صاحب رحمہ اللہ کی ہجرت مکہ شریف زادہا اللہ تعالیٰ شرفاً وتکریماً کے بعد یہ خانقاہ جو انکی موجودگی میں دکان معرفت کہلاتی تھی بے آباد ہوگئی۔

حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ دارالعلوم دیوبند سے ۱۳۰۱ھ میں فارغ ہو کر مدرسہ جامع العلوم کانپور میں بطور مدرس تشریف لے گئے اور ۱۳۱۴ھ تک اسی مدرسہ میں تمام درسی کتابوں کا سبق دیا ادھر حضرت اقدس حاجی صاحب رحمہ اللہ نے حضرت کو تحریر فرمایا کہ ''اگر آپ کا ارادہ

جامع العلوم چھوڑنے کا ہو جائے تو پھر خانقاہ میں آ کر اس کو آباد کیجئے اور کہیں ملازمت اختیار نہ فرمائیں'' چنانچہ حضرت تھانوی رحمہ اللہ وہاں سے ۱۳۱۵ھ میں خانقاہ شریف میں تھانہ بھون تشریف لے آئے یہاں ۴۷ سال ۱۳۶۲ھ تک اس خانقاہ کو مرجع علماء وصلحاء اور خلائق بنائے رکھا اور حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ میں جو ایک سہ دری اور دو حجرے تھے ان میں بہت اضافہ فرمایا اور یہ خانقاہ اب دو منزلہ عمارت پر مشتمل ہے۔

اس طرح حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تمنا پوری ہوئی اور خانقاہ شریف آباد ہوگئی حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کا نام ''خانقاہ امدادیہ'' رکھ دیا اب یہ خانقاہ حضرت حکیم الامت کے نام مبارک اور حضرت حاجی صاحب کے اسم شریف سے مرکب ہو کر اطراف عالم میں متعارف ہے یعنی ''خانقاہ امدادیہ اشرفیہ''۔

قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی نور اللہ مرقدہ بھی اس خانقاہ کے دوبارہ آباد ہو جانے کا مژدہ سن کر بہت مسرور ہوا کرتے تھے اور حضرت گنگوہی کی یہ تمنا تھی کہ میں ایک مرتبہ پھر اسکو دیکھوں مگر کیونکہ آخر عمر میں حضرت کی بینائی جاتی رہی اس لئے آپ کی یہ تمنا پوری نہ ہوسکی۔ غرضیکہ حضرت تھانوی نے اس خانقاہ کو خوب آباد فرمایا اور اس کا نام ایسا روشن کیا کہ اب اسکو کوئی فراموش نہیں کر سکتا حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس خانقاہ میں اصلاح وتربیت امت کا جو عظیم الشان کارنامہ انجام دیا ہے اس کے پیش نظر بجا طور پر آپ کو حکیم الامت اور مجدد ملت کا لقب ملا واقعۃً اصلاح امت حضرت کا ایک ایسا تجدیدی کارنامہ ہے کہ جس کی مثال صدیوں میں نہیں ملتی۔ خود حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی یہ تمنا تھی کہ تربیت امت اور اصلاح امت کے اس کام کو میرے بعد بھی جاری رکھا جائے چنانچہ حضرت نے اپنی اس تمنا کا اظہار یوں فرمایا ہے:

''جو مدرسہ دینیہ فی الحال میرے تعلق میں قائم ہے جاری ہے وہ ایک خاص شان کا مدرسہ ہے...... میرا دل یوں چاہتا ہے کہ میرے بعد بھی اس کے ابقاء کی طرف توجہ رکھی جائے اور خدا تعالیٰ اس مدرسہ کی خدمت کی جس کو توفیق دے تو اس کے طرز کو جس کا مہتم بالشان جزتربیت اخلاق واصلاح نفس ہے نہ بدلے کہ ان شاء اللہ تعالیٰ اس میں بہت خیر وبرکت کی امید ہے''۔

احقر کے ناقص خیال میں اس وقت اس بات کی بہت ضرورت ہے اس خانقاہ میں حضرت ہی کے خلفاء میں سے کوئی مقدس ہستی مستقل طور پر قیام پذیر ہو کر تربیت واصلاح کا آغاز فرمادیں تا کہ حضرت رحمہ اللہ کی یہ تمنا اور خوشی پوری ہو سکے۔میری یہ تحریر غیر اختیاری طور پر طول اختیار کرتی جارہی ہے مگر ''حکایت لذیذ بود دراز گفتم'' اور سچی بات یہ ہے کہ ''حسن این قصہ عشق است در دفتر نمی گنجد'' بہرحال اب پھر اصل مضمون کی طرف عود کرتا ہوں۔

ہم خانقاہ سے نکلنے کے بعد رکشہ میں بیٹھ کر جلال آباد پہونچ گئے یہ قصبہ جلال آباد تھانہ بھون سے تقریباً دو میل کے فاصلہ پر ہے مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحب مدظلہم العالی جو حضرت حکیم الامت حضرت تھانوی کے خاص مجازین بیعت میں سے ہیں اور جلال آباد میں بڑا عظیم الشان مدرسہ جس کی بنیاد حضرت تھانوی نے رکھی تھی ''مفتاح العلوم'' کے نام سے موجود ہے آپ اس کے سرپرست اور نگران ہیں دارالعلوم دیوبند ومظاہر العلوم سہارن پور کے بعد اسی مدرسہ کو اہمیت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے باقاعدہ تمام کتب کی تعلیم بڑی قابلیت کے ساتھ دی جاتی ہے حضرت علامہ مولانا محمد رفیق صاحب مدظلہم مدرسہ کے مہتمم ہیں جو حضرت والد صاحب دامت فیوضہم وبرکاتہم کے تھانہ بھون اور دیوبند کے زمانہ تعلیم کے ساتھی ہیں حضرت مولانا شیخ مسیح اللہ خان صاحب مدظلہ العالی مکان پر ہی تشریف فرما تھے اور زائرین وصادرین حضرت کے حلقہ بگوش تھے ہم پہلے وہیں پہونچے حضرت والد صاحب مدظلہ کو آپ نے پہچان لیا ہم سب نے مصافحہ کیا چند منٹ وہاں پر بیٹھے حضرت والد صاحب نے حضرت مولانا سمیع اللہ خان صاحب مدظلہ کا پتہ کرایا لیکن وہ کہیں جاچکے تھے اس وقت وہاں موجود نہیں تھے پھر حضرت والد صاحب نے واپسی کی اجازت چاہی تو فرمایا کہ ''ابھی تو آرہے ہو اور ابھی واپسی کی اجازت'' حضرت والد صاحب مدظلہ نے فرمایا کہ رات کو اسپیشل ٹرین واپس جارہی ہے اس سے واپسی ہوگی اس لئے مختصر وقت کیلئے پہلے تھانہ بھون گئے اور واپسی میں یہاں زیارت ہوگئی تو فرمایا کہ ''تھانہ بھون جانا تو فرائض میں سے تھا یہ تو مستحبات میں سے ہے''۔

حضرت والد صاحب نے اپنے لئے دعا کو کہا تو فرمایا کہ ''خدا تعالیٰ باطنی روشنی کی طرح

ظاہری بینائی میں بھی اضافہ فرمائیں''، پھر سب نے واپسی کا مصافحہ کیا میں نے مصافحہ کیا تو بڑی دعائیں دیں''خدا تعالیٰ اور حلیم بنائیں عالم باعمل کریں'' اللہ تعالیٰ حضرت کی دعاؤں کو ہمارے حق میں قبول فرماویں، آمین۔ اس کے بعد مدرسہ اور مسجد میں ایک چکر لگایا اور نانوتہ جا کر اترے۔

یہی وہ جگہ ہے جہاں حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ جیسے نادر روزگار اور بے مثال شخصیتیں وجود میں آئیں اور اس جگہ کو انکے مسکن ہونے کا شرف حاصل ہے۔صدر المدرسین مدرسہ عربی اسلامی دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رحمہ اللہ المتوفی ۱۳۰۲ھ کا مزار مبارک اسی جگہ ہے، ہم نانوتہ اترے اور حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ کا مزار مبارک تلاش کر کے اس پر پہنچے حضرت کا مزار سڑک کے بالکل قریب اڈے سے کچھ گز کے فاصلہ پر ہے حکیم الامت حضرت تھانوی جیسی عظیم ہستی آپ کے شاگردوں میں شمار ہوتی ہے حضرت مولانا منیر احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی قبر بھی بالکل حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی کی قبر کے ساتھ ہے ہم نے وہاں ان اکابرین کے مقدس اور پاکیزہ مزارات پر فاتحہ خوانی کی اور پھر وہاں سے چل دیئے، گنگوہ نانوتہ ہی سے بس جاتی ہے ہمارا خیال تھا کہ اب قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی نور اللہ مرقدہ المتوفی ۱۳۲۳ھ کے آستانہ پر بھی حاضری ہو مگر صاحب مکان حافظ وزیر علی صاحب چونکہ ہمارے ہمراہ تھے اور ان کا شدید تقاضا واپسی دیوبند کا تھا کیونکہ وہ دیوبند میں کسی کے ہاں وقت مقرر کر کے آئے تھے اس لئے ہم کو اس عظیم دولت سے محروم ہو کر دیوبند جانا پڑا اور دیوبند میں واپس آ کر ہم نے ظہر کی نماز ادا کی۔تھانہ بھون، نانوتہ، جلال آباد کا یہ سفر اگرچہ مختصر ہوا مگر حقیقت کے لحاظ سے یہ بہت بڑی سعادت تھی جو اللہ تبارک وتعالیٰ نے ہمارے لئے مقدر فرما دی تھی۔

این سعادت بزور بازو نیست　　　تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

فللّٰہ الحمد ولہ الشکر مگر گنگوہ نہ جانے کا ازحد قلق رہا لیکن اللہ تعالیٰ کو منظور نہ تھا اس لئے ہم نہ جا سکے، مرضی مولیٰ از ہمہ اولیٰ، حق تعالیٰ پھر یہاں کی حاضری کا موقع عطا فرمائیں

اور گنگوہ شریف کی زیارت بھی نصیب ہو جائے، آمین۔

دس بجے رات کو ریل سے روانگی تھی اس لئے ظہر پڑھ کر ہم بازار میں نکل گئے احقر نے تاریخ دارالعلوم دیوبند مکمل دو جلدیں اور پندرہ روزہ عربی رسالہ الداعی، ماہنامہ تجلی کا دارالعلوم دیوبند نمبر وغیرہ کتب خریدیں اس میں عصر کا وقت تنگ ہو گیا دیوبند کی جامع مسجد میں نماز پڑھی اور پھر دارالعلوم کے قریب پہونچ گئے وہاں سے ایک دو کتابیں لیں اور مغرب کی نماز گھر کے قریب ہی مسجد میں ادا کر کے گھر پہونچے سامان وغیرہ باندھ کر تیار ہو گئے پھر عشاء کی اذان ہوئی اور ہم نے اپنا سامان وغیرہ رکشہ میں رکھا اور صاحب مکان اور انکے دوسرے رشتہ داروں سے الوداعی ملاقات کر کے دوسرے رکشہ میں بیٹھ کر اسٹیشن پر روانہ ہوئے۔

وہاں پہلے ہی اسپیشل ٹرین مسافروں کی منتظر تھی چنانچہ بفضلہ تعالیٰ ہمیں ایک ڈبہ میں اچھی جگہ مل گئی عشاء کی نماز ہم پڑھ چکے تھے اس لئے اپنے اپنے مقام پر بیٹھ گئے ہم آٹھ بجے ریلوے اسٹیشن پہونچ گئے تھے لیکن اعلان کے مطابق دس بجے ٹرین دیوبند کے اسٹیشن سے اٹاری کیلئے روانہ ہوئی اس وقت ہماری عجیب کیفیت تھی شدت سے دل میں دارالعلوم کا نقشہ اور عظیم اجتماع کا سماں اکابرین دیوبند رحمہم اللہ تعالیٰ کے مزارات مقدسہ پر گذرے ہوئے لمحات تھانہ بھون کا سفر خانقاہ اور حضرت تھانوی قدس سرہ کے مزار مبارک کا نہ مٹنے والا خاکہ جلال آباد اور نانوتہ میں حضرت صدر المدرسین نور اللہ مرقدہ کے مزار پر حاضری وغیرہ مختلف قسم کے گہرے نقش جن کا دل سے محو ہونا تا دم واپسی ناممکن ہے گھومنے لگے اس وقت دل یہی شہادت دے رہا تھا کہ اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا تو پھر بھی ان مقامات پر ضرور حاضری ہوگی وما ذلك على الله بعزيز، ساری رات ٹرین چلتی رہی مگر ہمیں کسی قسم کی کوئی تکلیف نہیں ہوئی پورا وقت راحت سے گذرا۔

**۷/ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۰ھ ۲۵/ مارچ ۱۹۸۰ء بروز منگل**

ظہر سے پہلے اسپیشل ٹرین اٹاری پہونچ گئی وہاں حسب قانون پاسپورٹ وغیرہ کا اندراج ہوا اور سامان پر سفید لکیریں کھینچ دی گئیں ہم اس مرحلہ سے نکل گئے اور پھر وہیں ظہر کی نماز پڑھی اتنے میں اٹاری سے لاہور تک جانے والی اسپیشل گاڑی آ گئی ہم نے جگہ وغیرہ روکی اور آرام سے بیٹھ گئے۔

وقت پر گاڑی روانہ ہوئی اور اٹاری سے لاہور تک کے مختصر سفر کے بعد ہم ریلوے اسٹیشن لاہور پہونچ گئے وہاں بھی قانونی کاروائی کی گئی لیکن پاکستان اور ہندوستان کے عملہ نے مسافروں کا کسی قسم کا کوئی سامان وغیرہ چیک نہیں کیا اور کسی بھی فرد کو کوئی پریشانی نہیں ہوئی تاہم اس کے باوجود ہم نے وہاں سے کوئی چیز بھی جس کی اجازت قانون میں نہ تھی اپنے سامان میں نہیں رکھی بلکہ قانون میں جن چیزوں کی اجازت تھی وہ بھی نہیں لائے۔ ریلوے لاہور پر اٹاری سے لاہور تک کے سفر کا ٹکٹ لیا گیا اس کے بعد وہاں سے نکلے اور اپنے وطن عزیز پاکستان میں آزادی کی جگہ قدم رکھا اس طرح ہمارا ہندوستان کا یہ سفر مکمل ہوا۔

ادھر پہلے سے ہی اسٹیشن پر ہمارے انتظار میں عمی المکرّم والمحترم جناب سید عبدالعلیم ترمذی دام ظلہم اور چودھری محمد شفیع صاحب موجود تھے چنانچہ ہم نے باہر نکل کر سمن آباد تک پہونچنے کیلئے ٹیکسی کا انتظام کیا حضرت والد صاحب مدظلہ العالی، حضرت مولانا سید صادق حسین صاحب مدظلہ، جناب حاجی حکیم عبدالعزیز صاحب اور یہ ناچیز گاڑی میں اور عمی المکرّم و چودھری محمد شفیع صاحب رکشہ میں سمن آباد بوہڑ والا چوک مکان 268N لاہور پہونچے مولانا عبدالعزیز صاحب اور مولانا شمس الرحمٰن صاحب ریلوے اسٹیشن لاہور پر ہی ملاقات کر کے وہیں سے اپنے پروگرام کے مطابق روانہ ہو گئے تھے چچا صاحب عصر کی نماز سے پہلے ہی لاہور سے جوڑہ کلاں جہاں وہ امتحان کے سلسلہ میں پرچوں کے نگران تھے واپس چلے گئے نماز عصر کے بعد شاہ صاحب اصرار کے بعد جھنگ کیلئے روانہ ہو گئے لیکن ہمارا رات کو سمن آباد میں قیام رہا۔

حضرت مولانا فیض احمد صاحب دامت برکاتہم اور جناب ڈاکٹر مطیع الرحمٰن صاحب کو ہم نے اپنے ہندوستان کے سفر اور صد سالہ اجتماع کے تفصیلی حالات سنائے یہ حضرات بہت ہی مسرور و محظوظ ہوئے تقریباً ساری رات یہی موضوع چلتا رہا نماز فجر سے قبل تھوڑی دیر ہی آرام کیا۔

**۸/ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۰ھ ۲۶/ مارچ ۱۹۸۰ء بروز بدھ**

نماز فجر کے بعد احقر اور حاجی حکیم عبدالعزیز صاحب جامعہ اشرفیہ مسلم ٹاؤن گئے حضرت مولانا ممتاز احمد صاحب تھانوی اور حضرت مولانا مشرف علی صاحب تھانوی اور دیگر علماء کرام

سے ملاقات ہوئی پھر واپس ٹمن آباد آ گئے اور وہاں سے اڈہ پر پہونچے گیارہ بجے کے قریب ویگن روانہ ہوئی ظہر کی نماز راستہ میں پڑھی اور پھر سرگودھا پہونچ گئے وہاں ہم نے کچھ قیام نہیں کیا بلکہ بس میں بیٹھ کر ساہیوال پہونچ گئے دو طالب علم اڈے پر موجود تھے مدرسہ میں پہونچ کر نماز عصر ادا کی بحمداللہ تعالیٰ اس سفر میں بھی کوئی تکلیف نہیں ہوئی اس رب کریم کا کیسے شکر ادا کروں جس کے بے پایاں احسانات سے اس عاجز ناکارہ کی گردن جھکی ہوئی ہے اللہ تعالیٰ نے اس پر تقصیر پر یہ اپنا خاص فضل واحسان فرمایا کہ مجھے بھی دارالعلوم دیوبند، خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون اور جلال آباد و نانوتہ کے مبارک سفر کی توفیق عطا فرمائی فللہ الحمد ولہ الشکر حضرت اقدس والد صاحب مدظلہ العالی کے طفیل ہی چونکہ مجھے یہ تمام انعامات حاصل ہوئے ہیں اس لئے دل سے دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی عمر دراز فرمائیں اور ان کے علم سے ہمیں مستفیض ہونے کا زیادہ سے زیادہ موقع نصیب فرمائیں آمین۔

اس تحریر کے ختم پر ایک مرتبہ پھر تحریر ہے کہ اللہ جل شانہ تمام اکابرین دیوبند جنہوں نے ہم تک دین متین کو پہونچا کر ہم پر احسان فرمایا ہے کی قبور کو انوار سے منور فرمائیں اور جو حضرات بقید حیات ہیں ان کی عمر میں برکت عطا فرمائیں اور انکے فیوضات عالیہ کو مزید عام وتام فرماویں اور اس ناچیز کو ان کے اتباع کی توفیق بخشیں، آمین بحرمة النبي الامين عليه وعلى آله الف الف صلوة وتسليم الى يوم الدين آمين ثم آمين، والسلام۔

احقر نے یہ تحریر چونکہ سفر دیوبند سے واپسی پر محض اپنی یادداشت اور حافظہ کی مدد سے تقریباً تین ہفتہ بعد لکھی ہے اس لئے اس میں یقیناً بہت سے واقعات کا ذکر نہیں آیا ہوگا تاہم جو کچھ یاد آیا یادداشت اور نقش اول کے طور پر لکھ دیا ہے اللہ تعالیٰ میری کوتاہی کو معاف فرماویں اور سب کیلئے نافع ومفید بنائیں، آمین۔ فقط

محتاج دعائے خیر:

احقر سید عبدالقدوس ترمذی بقلم خود

متعلم مدرسہ عربیہ حقانیہ ساہیوال ضلع سرگودھا

مورخہ ۲۴ رجمادی الاولیٰ ۱۴۰۰ھ

۱۱ راپریل ۱۹۸۰ء جمعۃ المبارک

## تعارف وتبصرہ

نام کتاب : احکام سفر مؤلف : مولانا مفتی محمد طاہر مسعود صاحب مدظلہم سرگودھا
صفحات: ۳۱۹ ناشر: مکتبۃ الحسن ۲۳ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور

کتاب ''احکام سفر'' بنیادی طور پر فاضل مؤلف زید مجدہم کے اس مقالہ کا جامع اور سلیس اردو ترجمہ ہے جو انہوں نے دارالعلوم کراچی میں تخصص فی الافتاء کے سال سوم میں بزبان عربی تحریر کیا تھا۔

اس مقالہ میں انہوں نے احکام سفر سے متعلق ائمہ اربعہ (حضرت امام اعظم ابوحنیفہ، حضرت امام مالک، حضرت امام شافعی، حضرت امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ تعالی) کے مسائل کو بڑے بسط وتفصیل دلائل، مناقشات ادلہ اور تمیز الراجح کے ساتھ ذکر کیا ہے، بلا شبہ یہ مقالہ اپنے موضوع پر نہایت مفید اور جامع ہے، احقر نے بالاستیعاب اس پورے مقالہ کا مطالعہ کیا ہے زیر نظر کتاب میں حضرت اقدس والد ماجد قدس سرہ کی شائع کردہ عربی تحریر سامی دراصل فقہ حنفی کی روشنی میں لکھے گئے اسی عربی مقالہ سے متعلق ہے۔

افادہ عام کیلئے ضرورت تھی کہ اس مقالہ کے تمام مسائل کو سلیس اردو زبان میں منتقل کیا جائے چنانچہ فاضل مؤلف نے بڑی محنت سے یہ خدمت سرانجام دی اور ''احکام سفر'' کے نام سے ایک جامع ومستند کتاب تیار کردی جس میں ہر مسئلہ باحوالہ کتب درج کیا گیا ہے۔

اس مفید کتاب میں سفر کے آداب ومستحبات، سفر کی مسنون دعائیں، وطن اصلی، وطن اقامت، تعریف سفر ومتعلقہ مسائل، سفر میں نیت کے شرط ہونے کے مسائل، مسافر کیلئے طہارت کے احکام ومسائل، مسافر کیلئے موزوں پر مسح کا حکم، مسافر کیلئے نماز کے مسائل، مسافر کیلئے ایک وقت میں دونمازیں جمع کرنے کا حکم، مسافر کیلئے جمعہ کے احکام، مسافر کیلئے روزوں کا حکم، مسافر کیلئے زکوۃ اور صدقۃ فطر کا حکم، مسافر کیلئے قربانی کا حکم، سفر کے اقسام، عورت کیلئے سفر کے احکام، وطن اقامت کے متعلق فتاوی، سفر بحری کی مسافت شرعیہ پر ایک تحقیق جیسے اہم عنوانات پر مفصل ومدلل کلام کیا گیا ہے۔

بعض مسائل میں علماء عصر کے مابین اختلاف چلا آرہا ہے ایسے مقامات پر فاضل

مصنف نے دونوں فریق کے موقف اور دلائل کو بڑے سلیقہ سے بیان کیا ہے اور ان مسائل میں اپنے رجحان کو ظاہر کرنے کے بعد انہوں نے محاکمہ کی بجائے فیصلہ اہل علم پر ہی چھوڑ دیا ہے۔

سفر بحری کی مسافت شرعیہ سے متعلق مؤلف نے بذات خود بھی اس کی تحقیق کی اور پھر جمہور کے مؤقف کی تائید بڑے مضبوط اور ٹھوس دلائل سے کی ہے اسی طرح وطن اقامت سے متعلق تحقیق کیلئے انہوں نے مختلف آراء کو سامنے رکھ کر اس بارہ میں فیصلہ کن مرحلہ تک پہنچنے کیلئے بڑا مفصل ومدلل استفتاء مرتب کر کے ملک بھر کے مشہور ومعتمد دارالافتاء میں ارسال کیا اور اس سلسلہ میں اپنے رجحان کے بعد اپنے استفتاء کے جواب آنے والے ارباب فتاویٰ کے جوابات مکمل طور پر کتاب میں شائع کر دیئے ہیں جو کتاب کا اہم اور قیمتی حصہ ہیں ان فتاویٰ میں جامعہ حقانیہ کے دارالافتاء کا جواب بھی شامل ہے الغرض یہ کتاب اپنے موضوع پر نہایت درجہ مفید، جامع اور حضرات علماء ومشائخ کی تقریظات سے مزین ہے، عوام وخواص سب کیلئے یکساں مفید ہے، امید ہے کہ ارباب ذوق اس کی قدر فرمائیں گے، ہمارے خیال میں تمام اہل علم کے پاس اس کا ہونا ضروری ہے۔ فقط (مفتی سید عبدالقدوس ترمذی مدظلہم)

نام کتاب: اسماء اللہ عزوجل قرآن وحدیث کے مطابق مرتب: جناب رشید اللہ یعقوب

ناشر: رحمۃ للعالمین ریسرچ سینٹر مکان نمبر 8 زمزمہ اسٹریٹ 3 زمزمہ کلفٹن کراچی 75600

اسماء حسنٰی عزوجل کے موضوع پر جناب رشید اللہ یعقوب صاحب کی تحقیق اور محنت وکاوش واقعی قابل دید وقابل داد ہے جس میں موصوف نے گیارہ ابواب پر مشتمل تین سو اکہتر (۳۷۱) قرآنی آیات اور تین سو چوالیس (۳۴۴) احادیث مبارکہ سے اللہ تبارک وتعالیٰ کے تین سو انیس (۳۱۹) اسماء کو مستند حوالوں کے ساتھ بڑے ہی احسن انداز میں یکجا مرتب کیا ہے اور ساتھ ساتھ مختصر شرح بھی کر دی گئی ہے اور شروع کتاب میں ایک ایسا گوشوارہ بھی درج کیا ہے جس میں ہر قاری بآسانی دیکھ سکتا ہے کہ کونسا اسم قرآن مجید میں پہلی مرتبہ کونسی سورت میں نازل ہوا اور کل کتنی مرتبہ بطور اسم واسم فاعل کے وارد ہوا اور کونسا اسم مکۃ المکرمہ میں مکی سورتوں اور مدینہ منورہ میں مدنی سورتوں میں نازل ہوا، کتاب اپنے موضوع پر لاجواب ہے۔ کتاب کی

طباعت رنگین، ٹائٹل دلکش، دیدہ زیب اور ورق عمدہ ہے حقوق طبع بحق ناشر یا مؤلف محفوظ نہ ہونے کے علاوہ بلا قیمت بطور صدقہ جاریہ کے شائع کی گئی ہے۔

نام کتاب: شمائل نبوی ﷺ کا ایمان افروز مرقع تالیف: مولانا عبدالقیوم حقانی مدظلہم

صفحات: ۱۵۴ ناشر: القاسم اکیڈمی جامعہ ابوہریرہ برانچ پوسٹ آفس خالق آباد ضلع نوشہرہ سرحد

اللہ تعالیٰ نے نبی پاک ﷺ کی حیات مبارکہ کو ہمارے لئے اسوۂ حسنہ قرار دیا ہے زندگی کے ہر شعبہ میں اسی اسوۂ حسنہ کی اتباع کا حکم ہے خصائل وشمائل نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر مشتمل فاضل مصنف مدظلہ کی کئی علمی کاوشیں منظر عام پر آچکی ہیں زیر تبصرہ کتاب بھی اسی سلسلۃ الذہب کی نویں کڑی ہے اس میں نبی پاک ﷺ کے پانچ صفاتی ناموں کی توضیح وتشریح کے ساتھ ساتھ گزر بسر کے احوال، مدنی زندگی کے آخری لمحات، وصال مبارک کا واقعہ اور اس پر جاں نثاروں کے غم کی کیفیت، مسئلہ خلافت وغیرہ کو تفصیلاً ذکر کیا گیا ہے۔علاوہ ازیں شمائل ترمذی کی ۱۴۷ احادیث کی توضیح وتشریح بھی کی گئی ہے ٹائٹل دیدہ زیب اور طباعت عمدہ ہے۔

نام کتاب: مسائل قربانی مولف: مولانا محمد عبدالمعبود صاحب صفحات: ۲۳۰

ناشر: القاسم اکیڈمی جامعہ ابوہریرہ خالق آباد نوشہرہ (سرحد)

زیر تبصرہ کتاب قربانی کے مسائل کے متعلق ہے اس میں مؤلف نے بڑی ہی محنت سے قربانی کے متعلق ہر قسم کے مسائل مفصل ومدلل یکجا جمع کر دیئے ہیں جن کی مسلمانوں کو عام ضرورت پیش آتی رہتی ہے کتاب اپنے موضوع پر عمدہ اور لاجواب ہے اور ہر عام وخاص کیلئے بے حد مفید ہے، دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی بارگاہ میں قبول ومنظور فرمائیں آمین۔(مظفر مسعود)

.....................................

## دعاء مغفرت کی درخواست

جناب مولانا محمد یاسین صاحب ومولانا محمد امین صاحب ساکن ڈھکواں کے محترم چچا جناب حکیم فضل کریم صاحب چک ۱۵ شمالی تحصیل بھلوال ضلع سرگودھا انتقال کر گئے ہیں انا للہ وانا الیہ راجعون ۔مرحوم بڑے نیک اور انتہائی سادہ وضع کے بزرگ تھے۔حضرت اقدس مولانا عبدالقادر صاحب رائپوری رحمۃ اللہ علیہ کے خاص متوسلین واصحاب میں سے تھے اللہ تعالیٰ ان کے درجات بلند فرماویں، آمین۔قارئین ماہنامہ ''الحقانیہ'' سے بھی مرحوم کیلئے دعا کی درخواست ہے

مفتی محمد عبداللہ چنیوٹی

# اخبار الجامعہ

۲۳/ ربیع الثانی: جامعہ ہذا کے درجہ تخصص فی الفقہ کے طلبہ کا ششماہی تقریری امتحان ہوا، مولانا مفتی محمد محسن صاحب مدظلہ مدرس دار العلوم کبیر والا نے امتحان لیا۔

۲۴/: حضرت صدر جامعہ مدظلہ کا سہ روزہ راولپنڈی واسلام آباد کا سفر ہوا، اس سفر میں جناب قاری عبدالوحید صاحب مدظلہ (خلیفہ حضرت مولانا مشرف علی تھانوی مدظلہم) مفتی محمد محسن صاحب اور راقم کو حضرت صدر جامعہ کی معیت کی سعادت حاصل رہی، عشاء کے قریب ادارہ غفران راولپنڈی پہنچے، مولانا مفتی محمد رضوان صاحب مدظلہ نے بہت اہتمام سے ضیافت فرمائی اور رات کو کافی دیر تک علمی موضوعات پر گفت وشنید ہوئی۔

۲۵/ المعہد العلوم الاسلامیہ اسلام آباد میں حضرت صدر جامعہ کا آیت مبارکہ انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء کی روشنی میں انتہائی بصیرت افروز مفصل بیان ہوا، بعد عصر کہسار مسجد میں سیدی مرشدی حضرت اقدس نواب عشرت علی خان قیصر مدظلہم کی زیارت وملاقات ہوئی جس کی تفصیل ان شاءاللہ عنقریب مجلّہ الحقانیہ میں آرہی ہے، رات کا قیام الندوہ لائبریری چھتر پارک مری میں ہوا۔

۲۶/ ظہر کے بعد ساہیوال سرگودھا کی طرف روانگی ہوئی، دس بجے ماسٹر عبدالرحمٰن صاحب مرحوم مقیم نزد جامع مسجد حقانیہ کا جنازہ پڑھایا۔

۲۷/ مدرسہ علوم شرعیہ جھنگ کی طالبات کا امتحان لیا پھر چنیوٹ دار العلوم حقانیہ میں مختصر قیام کے بعد فیصل آباد روانگی ہوئی مولانا محمد طاہر متخصص جامعہ کے مدرسہ میں رات کو جلسہ سے خطاب فرمایا۔

یکم جمادی الاولیٰ: جامعہ ہذا کے شعبہ للبنات میں سنن ابی داؤد کی آخری حدیث پر درس دیا۔

۲/ مدرسہ مدینۃ العلوم سرگودھا کے امتحان کیلئے جامعہ ہذا سے اساتذہ کرام تشریف لے گئے، جامعہ ہذا کے درجہ کتب کے تحریری امتحانات ۲۸/ ربیع الثانی سے شروع ہوئے اور ۲/ جمادی الاولیٰ تک جاری رہے، ۳/ جمادی الاولیٰ کو جامعہ ہذا کے درجہ تحفیظ القرآن اور درجہ کتب کا تقریری امتحان ہوا، علوم شرعیہ جھنگ سے علماء وقراء حضرات امتحان کیلئے تشریف لائے۔

۶/ جامع مسجد عمر سلانوالی میں ماہانہ اصلاحی درس دیا۔

۹/ مدرسہ مولانا شاہد مسعود صاحب کی دعوت پر سرگودھا میں امتحان کے سلسلہ میں تشریف لے گئے اور امام اہل سنت حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد سرفراز خان صفدر نوراللہ مرقدہ کے جنازہ میں شرکت

فرمائی اور حضرت مولانا زاہد الراشدی دامت برکاتہم سے تعزیت کی، اللہ تعالیٰ حضرت الشیخ کی قبر کو منور فرمائے، پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

۱۰/ جامعہ امدادیہ فتحیہ سلانوالی میں ماہانہ درس قرآن کریم کیلئے تشریف لے گئے۔

۱۲/ جامع مسجد حقانیہ میں جمعہ پڑھایا اور عصر کے بعد جامعہ ہذا میں درس قرآن دیا۔

۱۳/ جامعہ حقانیہ چاوے والا میں تقریب حفظ قرآن کریم کے موقع پر بیان فرمایا۔

۱۵/ چک ۱۰۸ اسر گودھا میں بعد نماز عشاء جلسہ سے خطاب فرمایا۔

۱۸/ فرو کہ بعد نماز ظہر سنگ بنیاد کے سلسلہ میں سفر ہوا۔

۱۹/ جامع مسجد حقانیہ میں جمعہ پڑھایا اور جامعہ ہذا میں بعد عصر درس قرآن کریم دیا۔

۲۰/ جامعہ ہذا میں ششماہی امتحانات کے نتائج کا اعلان ہوا اور حضرت صدر جامعہ نے اپنے دست مبارک سے تقسیم انعامات فرمائے اور آخر میں طلباء کو ضروری اور مفید نصیحتیں فرمائیں۔

۲۱/ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد رمضان صاحب کی زیر صدارت منعقد ہونے والے جلسہ میں مولانا محمود الحسن صاحب کی دعوت پر سرگودھا تشریف لے گئے اور درس قرآن کریم دیا۔

..............................

